کریں۔ اگر کوئی چیز دیں تو اس کو ہر ایک سے پوشیدہ رکھیں۔ حاضری کا طریقہ وہ خود ہی بتادیں گے۔ اس عمل کو نوچندی جمعرات کے علاوہ آپ چاند کی گیارہ تاریخ سے بھی کر سکتے ہیں۔ یہ عمل حضرت خواجہ غریب نواز قطب جیلانی سے منسوب ہے اور نہایت ہی مجرب عمل ہے۔ صاحب صلاحیت صاحب ہمت لوگ اللہ کے بھروسہ پر تقدیر آزما سکتے ہیں۔ عمل اپنی جگہ پر لیکن کامیابی اللہ کے فضل ہی پر موقوف ہے۔ دعاگو ہوں کہ رب العزت آپ کو کامیابی سے ہمکنار کرے آمین۔

## عمل نمبر 11 سلام قولا من رب رحیم

اس سے قبل حاضرات کبیرہ کا طریقہ لکھا گیا ہے۔ اب حاضرات صغیرہ کی ترکیب لکھی جاتی ہے۔ زکوۃ کا طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ نوچندی جمعرات یا چاند کی گیارہ تاریخ کو بعد از نماز عشاء اس عمل کو روزانہ گیارہ صد مرتبہ اکیس یوم تک باپرہیز پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اکیسویں روز بچوں میں شرینی تقسیم کر دیں۔ انشاء اللہ زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ زکوۃ کی ادائیگی کے بعد جب حاضرات کرنی ہو تو اس عمل کو تین تین مرتبہ پڑھ کر بچے کی ہتھیلی پر دم کر دے۔ چند ہی ساعتوں میں انشاء اللہ حاضرات کھل جائے گی۔ یہ حاضرات آپ بچوں کے علاوہ بڑوں پر بھی کر سکتے ہیں۔ اس میں عمر کی قید نہیں ہے۔ اس عمل کے مؤکلین عامل کے ساتھ فوراً مانوس ہو جاتے ہیں اور ہر کام کرنے کا عہد کرتے ہیں۔ اگر یہ حاضرات مریض پر کرنا ہو تو اس طرح اس عمل کو تین تین مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کر دیں۔ مریض پر جو بھی بھوت ہو گا وہ حاضر ہو کر عامل سے ہمکلام ہو گا اور معافی تلافی کرے گا اور مریض پر دوبارہ نہ آنے کا وعدہ کرے گا۔

## عمل نمبر 12 حاضرات پری

جو لوگ پریوں کی حاضرات کا شوق رکھتے ہوں ان کے لئے یہ عمل بطور خاص پیش کیا جا رہا ہے۔ زکوۃ کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء سورہ الم نشرح کو اکیس صد مرتبہ اکتالیس روز تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ عمل شروع کرنے سے قبل اپنے گرد حصار کر لیں۔
کمرہ علیحدہ ہو۔ پرسکون ہو۔ عمل کے شروع سے لے کر تا اختتام عمل کسی دوسرے کی آمد و رفت اس کمرے میں نہ ہو۔ دوران عمل پرہیز جلالی و جمالی کریں۔ عمل کے دوران ڈر و خوف محسوس ہو گا لیکن اس کی پرواہ نہ کریں۔ اگر کوئی چیز حاضر ہو تو اس سے بات چیت ہرگز نہ کریں۔ عمل کے اختتام پر ایک پری حاضر ہو گی اس سے سوچ سمجھ کر شرائط طے کریں اور اس کو ہر وقت ساتھ رکھنے کا وعدہ نہ کریں۔ جو چیز بطور نشانی وہ آپ کو دیں اس کا ذکر دوسروں سے ہرگز نہ کریں۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب المجرب ہے۔ دعاگو ہوں کہ رب العزت آپ کو کامیابی سے ہمکنار کرے آمین۔

## عمل نمبر 13 حاضرات کا نایاب عمل

یہ حاضرات بہت ہی خوبیوں والی ہے۔ اس کی تعریف کرنا راقم الحروف کے بس میں نہیں ہے۔ اس حاضرات میں مؤکلین حاضر ہو کر عامل کی راہنمائی اور سرپرستی کرتے ہیں لیکن اس حاضرات سے استفادہ کرنے کے لئے ضروری ہے کہ عامل پہلے اس کی زکوۃ ادا کرے۔ اگر عامل زکوۃ ادا نہیں کرے گا تو حاضرات نہیں کھلے گی۔ اگر حاضرات ہو بھی تو جعلی ہو گی۔ جس کی تفصیل شروع میں لکھی جا چکی ہے۔ زکوۃ کی ترکیب یہ ہے کہ عروج ماہ نوچندی جمعرات سے جس میں چاند عقرب میں نہ ہو۔ زکوۃ کی شروعات کرے۔

روزانہ عمل کو بعد از نماز عشاء 1250 مرتبہ چالیس روز تک پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ چالیسویں روز شرینی لا کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ انشاء اللہ زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ اب آپ اس حاضرات کے عامل ہیں۔ جب حاضرات کرنی ہو تو حسب قاعدہ حاضرات کا اہتمام کرے۔ بچے کو سامنے بٹھا کر گیارہ مرتبہ عمل کو پڑھیں۔ انشاء اللہ چند ہی لمحوں میں حاضرات کھل جائے گی۔ جو بات پوچھنی ہو وہ بچے کی معرفت مؤکلین سے پوچھیں۔ انشاء اللہ سوالوں کے جواب سو فیصدی درست ملیں گے۔

عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۝

علیقا حاضر ملیقا حاضر

طلیقا حاضر سلام قولا. من رب الرحیم ٥ حاضرات حاضر ہو۔ بحق شیخ عبدالقادر جیلانی ٥

**عمل نمبر 14** حاضرات کا ایک ایسا عمل لکھا جاتا ہے جو کبھی خطا نہیں کرتا۔ اس حاضرات میں جواب سو فیصدی درست ملتا ہے۔ خوبی اس حاضرات کی یہ ہے کہ اس کے لئے کسی چلہ کشی یا زکوٰۃ کی ضرورت نہیں ہے تاہم عامل کا کسی دوسری حاضرات کا عامل ہونا ضروری ہے۔

عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥
یاعلی ادرکنی فی سبیل اللہ ٥

حاضرات کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس عمل کو سات مرتبہ تین بار یعنی کل 21 مرتبہ پڑھ کر معمول پر دم کر دیں۔ انشاء اللہ فوراً حاضرات کا نزول ہو گا۔ بچے کی معرفت جو بھی آپ سوال پوچھیں گے موکلین حاضر ہو کر ان کا جواب دیں گے۔ یہ حاضرات بڑے لوگوں پر بھی ہو سکتی ہے لیکن ابتداء پہلے بچے سے کریں اس کے بعد بڑے لوگوں پر کریں۔ انشاء اللہ ناکامی نہ ہو گی۔ حاضرات کرنے سے قبل کسی شرینی پر حضرت علیؓ کی فاتحہ دلا کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ جب بھی حاضرات کرنی ہو پہلے شرینی پر فاتحہ ضرور دلائیں۔ اگر کسی مریض پر حاضرات کرنی ہو تو اس کا بھی یہی طریقہ ہے کہ مریض کو سامنے بٹھا کر عمل پڑھیں۔ مریض پر جو ذی روح مسلط ہو گی وہ اسی لمحہ حاضر ہو کر عامل سے گفتگو کرے گی۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے اور میرے معمول میں اب بھی شامل ہے۔ آپ بھی اس کو کریں اور فائدہ اٹھائیں۔ انشاء اللہ آپ کو ناکامی یا مایوسی ہرگز نہ ہو گی۔

**عمل نمبر 15** یہ حاضرات عامل خود دیکھ سکتا ہے۔ حاضرات کا یہ عمل حضرت خواجہ غریب نواز قطب جیلانی سے منسوب ہے۔ ایک سینے کا راز ہے جس کو افشاء کیا جا رہا ہے۔ یہ جذبہ محض اس لئے ہے کہ لوگ کھل کر اللہ کے بندوں کی خدمت کریں۔ طریقہ زکوٰۃ یہ ہے کہ عروج ماہ نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء اس عمل کو ایک سو ایک بار اکتالیس روز تک بار پرہیز پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اپنا ذہن بالکل خالی رکھیں۔ نہایت ہی تصور اور یکسوئی سے اس عمل کو کریں۔ انشاء اللہ اکتالیس روز کے بعد حاضرات کھل جائے گی۔ اکتالیسویں روز کسی شرینی پر حضرت غوث پاک اور ان کے خصوصی مریدین کی نام کی فاتحہ دلا کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ اگر اکتالیسویں روز کے بعد حاضرات نہ کھلے تو روزانہ اپنے اوپر حاضرات کی مشق کریں اور رات کو مراقبہ کریں۔ مراقبہ کا طریقہ کتاب میں لکھ دیا گیا ہے انشاء اللہ حاضرات ضرور کھلے گی۔ ایک راز تھا جو ظاہر کر دیا گیا ہے جو محنت کرے گا انشاء اللہ اس کو منزل ضرور ملے گی۔

عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥
یا قادر ان اللہ علی کل شئی قدیر ٥

**عمل نمبر 16** حاضرات کا یہ طریقہ بالکل طریقہ نمبر 13 کی طرح ہے۔ عروج ماہ میں نوچندی جمعرات بعد از نماز مغرب سے شروع کریں۔ عمل کو 1250 مرتبہ 40 روز تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں چالیسویں روز شرینی لا کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ جب حاضرات کرنی ہو تو حسب قاعدہ بچے کو بٹھا کر حاضرات کریں۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب اور آزمودہ ہے۔ اس عمل کی حاضرات سوالوں کے جوابات درست دیتی ہے۔

عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥
اغثنی یا رسول اللہ کی غور مینذمے لنیکیے فی سبیل اللہ حاضرات حاضر ہو بحق محمد رسول اللہ ٥

**عمل نمبر 17** حاضرات چہار قل شریف

یہ حاضرات بہت ہی آسان ہے۔ خوبی اس حاضرات کی یہ ہے کہ یہ حاضرات بڑوں پر بھی کی جا سکتی ہے۔ دوسری جو سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس حاضرات میں زکوٰۃ کی شرط نہیں

ہے۔ اس کے ذریعے جو مؤکلین حاضر ہوتے ہیں۔ وہ نہایت ہی طاقتور ہیں۔ عامل کے ہر سوال کا جواب دیتے ہیں۔ یہ طریقہ کامیاب اور مؤثر ہے۔ یہ حاضرات صرف ہتھیلی پر ہوتی ہے۔ حاضرات کا یہ طریقہ ہے کہ جس بچے یا بڑے پر حاضرات کرنی ہو اس کو سامنے بیٹھا کر ایک ایک مرتبہ چاروں قل شریف اور ایک مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر بچے کی ہتھیلی پر دم کر دیں۔ انشاء اللہ چند ساعتوں میں حاضرات مکمل ہو جائے گی۔ جو بات دریافت کرنی ہو وہ بچے کی معرفت مؤکلین سے کریں۔ آپ کو ہر مسئلے کا جواب انشاء اللہ سو فیصدی درست ملے گا لیکن یہ بات یاد رہے کہ عامل کا کسی دوسری زکوٰۃ کا عامل ہونا ضروری شرط ہے ورنہ یہ حاضرات کام نہ دے گی۔

**عمل نمبر 18** حاضرات سورہ جن

یہ حاضرات مریضوں پر ہوتی ہے۔ ایسے لوگ جن پر کوئی ذی روح مسلط ہو۔ زکوٰۃ کی ترکیب نہایت ہی آسان ہے۔ طریقہ زکوٰۃ یہ ہے کہ عروج ماہ نوچندی جمعرات کو سورہ جن کی تلاوت ایک ہی نشست میں اکیس مرتبہ کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور شرینی پر فاتحہ دلا کر بچوں میں بانٹ دیں۔ انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد جب حاضرات کرنی ہو تو حسب قاعدہ حاضرات کا اہتمام کرے اور مریضوں کو سامنے بٹھا کر سورہ جن کی تلاوت کریں۔ ایک ہی مرتبہ پڑھنے سے مریض پر جو چیز مسلط ہو گی وہ حاضر ہو کر عامل سے ہمکلام ہو گی۔

**عمل نمبر 19** یہ حاضرات بچوں کے علاوہ بڑوں پر بھی ہوتی ہے۔ ہر قسم کی باتیں معلوم کرنے کے لئے یہ طریقہ تیر بہدف کی حیثیت رکھتا ہے لیکن عامل کو پہلے زکوٰۃ کی ادائیگی کرنی پڑے گی۔ زکوٰۃ کی ترکیب یہ ہے کہ عروج ماہ میں نوچندی جمعرات سے زکوٰۃ کی شروعات کریں اور روزانہ عمل کو 1250 مرتبہ چالیس یوم تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ بعد زکوٰۃ یعنی چالیسویں روز شرینی لے کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ اب آپ اس حاضرات کے عامل ہیں۔ جب حاضرات کرنی ہو تو بچے کو سامنے بٹھا کر اس پر عمل مبارک کو تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔ انشاء اللہ فوراً حاضرات کا نزول ہو گا۔ جو بات پوچھنی ہو وہ بچے کی معرفت مؤکلین سے پوچھیں۔ ہر بات کا جواب سو فیصدی درست ملے گا۔

عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم o

جلوہ طور نور حضور خواجہ خضر مہترالیاس جبہ حضور اللہ کا نور حاضرات بلاؤ جلوہ نور حاضر حضور حاضر حضور حاضر حضور۔

**عمل نمبر 20** اس حاضرات کی جتنی بھی تعریف کی جائے وہ کم ہے۔ ایک نایاب عمل ہے جو محنت کرے گا اس کو منزل مل جائے گی۔ حاضرات کیا ہے ایک قسم کا غیبی خزانہ ہے۔ دعاگو ہوں کہ رب العزت آپ کو کامیابی سے ہمکنار کرے۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات بعد از نماز اس عمل کو روزانہ 3750 مرتبہ چالیس روز تک پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ چالیسویں روز شرینی لے کر بچوں میں تقسیم کر دیں۔ انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اب آپ اس حاضرات کے عامل ہیں۔ جب حاضرات کرنی ہو تو حسب قاعدہ بچے کو بٹھا کر حاضرات کریں اور مؤکلین سے سوالوں کے جوابات پوچھیں۔ انشاء اللہ سوالوں کے تمام جوابات درست ملیں گے۔

عمل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم o

ایاک نعبد وایاک نستعین

حاضرات حاضر شو بحق این آیت حاضر شو حاضر شو حاضر شو o

☆☆☆☆☆☆

## ایک ضروری نوٹ

قارئین کرام سے گزارش ہے کہ مندرجہ بالا مضمون چونکہ کتاب کی تعارفی حیثیت سے لکھا گیا ہے اس لئے اس میں حاضرات سے متعلقہ ضروری شرائط اور کوائف کا ذکر نہیں ہے لہٰذا کتاب کے مطالعہ ضرور فرمائیں۔

# کرشمہ رمل

ملازم حسین۔ اسلام آباد

یہ علم نہایت ہی معتبر اور صحیح علم ہے جسے خدا نے انبیاء علیہم السلام پر نازل فرمایا۔ اس کے باطن میں اس قدر گہرے راز ہیں کہ عقل حیران ہو جاتی ہے۔ حالات ماضی، حال اور مستقبل اس سے عیاں ہوتے ہیں۔ جس شخص کو اس علم پر عبور حاصل ہو جائے سمجھ لو کہ اس کو بفضل رب العالمین بہت بڑی نعمت اور علم کا خزانہ مل گیا ہے۔ اس علم پر لکھی ہوئی بہت ہی معتبر کتب موجود ہیں۔ اس میں کوئی شبہ نہیں ہے کہ کتابوں سے راہنمائی ملتی ہے لیکن بہت سی ایسی باتیں اور خفیہ راز ہیں جو کہ کتابوں میں نہیں ہیں جو لوگ کتابوں سے ہٹ کر اپنی تحقیق کرتے ہیں۔ ان پر یہ راز خود بخود ہی منکشف ہو جاتے ہیں۔

اس علم کے بہت سارے دائرے ہیں جن کی مفصل تشریح تو انشاء اللہ کتاب میں لکھی جائے گی۔ یہاں پر صرف قرعہ بارے میں لکھا جاتا ہے کیونکہ اس علم کا دارومدار قرعے پر ہے۔ جس سے زائچہ بنتا ہے۔ احکامات لگانا تو بعد کی بات ہے۔ اس مقصد کے لئے سب سے پہلے قرعہ حاصل کیا جائے۔ جب بھی کوئی سائل آپ کے پاس آئے تو اس کو سامنے بٹھا کر قرعہ ڈلوا لیں۔ اس کو کہیں کہ اپنا مقصد ذہن میں رکھ کر قرعہ ڈالیں۔ جب وہ قرعہ ڈال چکے تو اس قرعے کو اپنی طرف پھیر لیں پھر زائچہ بنائیں۔ اگر رمال قرعے کو اپنی طرف پھیر کر زائچہ نہ بنائے گا تو حساب قطعی درست نہ ہو گا بلکہ زمین و آسمان کا فرق ہو گا۔ یہ ایک خاص نکتہ تھا جس کا جاننا ہر رمال کے لئے نہایت ضروری ہے مثلاً ایک شخص آپ کے پاس آیا اور اس سے آپ نے قرعہ ڈلوایا۔

سائل

| • •<br>• | •<br>• | •<br>• • | • •<br>• • |
|---|---|---|---|
| • •<br>• • | • •<br>• • | • •<br>• • | •<br>• |

اب آپ نے قرعے کو اپنی طرف پھیرا تو یہ صورت ظاہر ہوئی۔ اس سے اب آپ زائچہ بنائیں گے۔

| •<br>• | • •<br>• • | • •<br>• • | • •<br>• • |
|---|---|---|---|
| • •<br>• • | • •<br>• | •<br>• | •<br>• • |

زائچہ اس طرح بنے گا۔



جب بھی آپ کسی سائل سے قرعہ ڈلوائیں تو اس کو پہلے تاکید کریں اور اچھی طرح سمجھا دیں کہ وہ دونوں قرعے اکٹھے نہایت ہی احتیاط سے ڈالے۔ کیونکہ بعض لوگ قرعے کو بے احتیاطی سے اس طرح ڈالتے ہیں کہ قرعے کا ایک حصہ کہیں ہوتا ہے اور دوسرا کہیں اور ہوتا ہے۔ پھر رمال کے لئے زائچہ بنانا مشکل ہی نہیں بلکہ محال ہے۔ میں نے پہلے بھی یہ بات لکھی ہے کہ جب تک قرعہ صحیح ترتیب سے نہ ڈلوایا جائے گا۔ حساب صحیح نہ ہو گا بلکہ رمال اور سائل دونوں کو مایوسی ہو گی۔

دیکھیں! ایک سائل سے قرعہ ڈلوایا گیا جس کو اس نے بے احتیاطی سے ڈالا۔ اب رمال اس کو کیسے اکٹھا کر کے زائچہ بنائے گا۔



قرعہ ڈالنے کا غلط طریقہ۔

| • •<br>• • | • •<br>• | •<br>• • | • •<br>• |
|---|---|---|---|

ایک اور سائل سے قرعہ ڈلوایا گیا تو اس نے اس طرح

ڈالا۔



یاد رہے کہ اگر کسی سائل نے ایک دفعہ غلط طریقے سے قرعہ ڈالا ہے جس سے رمال زائچہ نہ بنا سکے تو سائل سے دوبارہ قرعہ ڈلوانے سے حساب غلط آئے گا اور رمال کو مایوسی ہو گی۔ اس لئے اس بات کا خاص خیال رکھیں اور سائلین سے قرعہ ڈلوانے سے پہلے اس کو اچھی طرح قرعہ ڈالنے کا طریقہ بتا دیں۔ اس کے بعد اس سے قرعہ ڈلوائیں۔

## ایک راز

اگر کسی سائل سے قرعہ ڈلوانے سے قرعے کے اوپر قرعہ آ جائے تو جانو کہ اس وقت سائل کا طالع سخت نحوست میں ہے اور کسی زبردست بندش کا شکار ہے اور کوئی ذی روح رمال کو تشخیص کرنے میں رکاوٹ کا باعث بن رہی ہے۔ رمال کو چاہیئے کہ وہ سائل سے دوبارہ ہرگز قرعہ نہ ڈلوائے ورنہ رمال کو مایوسی ہو گی۔ بہتر ہو گا کہ دوسرے روز سائل سے قرعہ ڈلوایا جائے۔ اصل میں یہی راز ہیں جن کو علماء رمل نے پوشیدہ رکھا ہے چونکہ اس طرح کے راز کتابوں میں نہیں لکھے۔ اس لئے یہ علم قدرے مشکل ہو گیا ہے۔



## دوسرا طریقہ

اگر قرعہ نہ ہو تو دوسرا طریقہ یہ ہے کہ سائل سے ایک سے لے کر 96 تک کوئی سے چار ہندسے لکھوا لئے جائیں۔ یا سائل بولے اور رمال لکھ لے اور پھر اس سے زائچہ بنائے یہ طریقہ نہایت ہی معتبر اور صحیح ہے اور میری تحقیق کے مطابق سو فیصدی درست ہے۔

مثلاً سائل نے یہ چار ہندسے لکھے۔ جو ہندسے 16 سے زائد ہوں ان کو 16 پر تقسیم کر کے باقی جو بچے وہ لکھیں۔ زائچہ اس طرح بنے گا۔




دوسرا طریقہ کو نہایت آسان ہے اس میں رمال کے لئے بھی آسانی ہے لیکن بعض اوقات یہ دیکھا گیا ہے کہ رمال کے پاس ایسے سائل آ جاتے ہیں جو ان پڑھ ہوتے ہیں۔ نہ ہی وہ ہندسے لکھ سکتے ہیں اور نہ ہی بول سکتے ہیں اس لئے قرعہ کا ہونا نہایت ضروری ہے۔

## بند زائچہ ( ☰ )

رمل کی تقریباً تمام کتب میں یہ بات لکھی ہوئی ہے کہ اگر خانہ میزان میں جماعت ☰ آ جائے تو یہ زائچہ بند ہوتا ہے اور اس بند شدہ زائچے سے علماء رمل نے حکم لگانے سے منع کیا ہے کیونکہ اس زائچے کے احکامات ناقابل اعتبار ہوتے ہیں۔ کتب میں لکھا ہے کہ یا تو از سر نو قرعہ ڈال کر زائچہ بنایا جائے یا بند زائچے کو کھول کر احکامات لگائے جائیں۔

میری تحقیق کے مطابق یہ بات سو فیصدی غلط ہے کہ بند زائچے کے احکامات درست نہیں ہوتے۔ تجربات کرنے پر یہ باتیں درست ثابت نہیں ہوئیں بلکہ اکثر جگہ پر مایوسی ہوئی ہے۔

اس تحقیق و تجربہ سے یہ ثابت ہوتی ہے کہ کسی ایک شخص کی بھی ذاتی تحقیق نہیں ہے۔ بس لوگوں نے محض اپنی شہرت کے لئے کتب نقل کر کے لکھ ڈالی ہیں اس لئے کتابوں میں لکھی ہوئی باتوں کا آنکھیں بند کر کے یقین کر لینا سراسر بے وقوفی اور نادانی کی بات ہے۔ اگر کتابیں پڑھ کر ہی آدمی عامل بن سکتا تو پھر استاد کی ضرورت ہی نہ رہتی۔ لہذا زائچہ سے جو احکامات نکالے گئے وہ سو فیصدی درست ثابت ہوئے۔ میری تحقیق کے مطابق ایسے لوگ جو کسی بندش کا شکار ہوتے ہیں یا ایسے لوگ جن پر جادو و سحر کے اثرات ہوتے ہیں یا ان پر جنات وغیرہ مسلط ہوتے ہیں یا جن کے گھروں میں جنات قابض ہوتے ہیں یا ایسے لوگ جو کسی رجعت کا شکار ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے زائچے اکثر بند آتے ہیں۔

از روئے کتب اگر بند زائچہ نہ پڑھا جائے اور یہ جان کر اس کو نظر انداز کر دیا جائے کہ زائچہ بند ہے اور اس کے احکامات درست نہیں ہوتے اور سائل سے دوبارہ قرعہ ڈلوایا جائے تو نئے زائچے کے احکامات مطلق غلط آئیں گے اور رمال کو تشخیص کرنے میں مایوسی ہو گی۔ جس شخص کا جی چاہے وہ ہمارے دریافت کئے ہوئے فارمولوں کو آزما سکتا ہے۔

ایک سائل کا زائچہ کشید کیا گیا۔






دیکھو خانہ میزان میں شکل جماعت ☰ آئی ہے۔ یہ زائچہ بند ہے۔ حکم اس کا یہ ہے کہ سائل پر آسیبی اثرات ہیں اور وہ بندش کا شکار ہے۔ سائل کا خانہ چہارم جو کہ سائل کا گھر ہے۔ شکل حمرہ آئی ہے جو کہ جنات سے منسوب ہے۔ سائل کے گھر میں قابض ہیں۔ تکرار اس شکل کا خانہ ہشتم اور دہم میں ہے۔ سائل کو ان جنات سے ڈر و خوف بھی لگتا ہے اور سائل کی بیوی پر بھی ان جنات کے اثرات ہیں۔ دیکھو سائل کی بیوی کے خانہ ہفتم میں جماعت کی شکل آئی ہے جو کہ اثرات سے منسوب ہے۔ سائل کی بیوی کے کندھے بھاری رہتے ہیں۔

ایک اور سائل کا زائچہ ملاحظہ فرمائیں۔






قرعہ سائل کے ہاتھ سے ڈلوایا گیا۔

دیکھو زائچہ منقلب آیا ہے۔ از روئے کتب اگر حکم کا نقطہ حرکت کرتا ہوا اس شکل پر ⁞ منتہی ہو تو یہ زائچہ بھی ناقابل اعتبار ہوتا ہے۔ بہرحال یہ تو کتابی باتیں ہیں جو کہ تجربات کرنے پر درست ثابت نہیں ہوئیں بلکہ اکثر جگہ پر مایوسی اور شرمندگی ہوئی ہے۔

یہ شخص بھی بندش کا شکار ہے اور اس کی بندش کی وجہ جنات ہیں جو کہ اس کے گھر میں قابض ہیں۔

## رمال کے لئے چند اہم نکات

کسی بھی مریض یا سائل کی تشخیص کرنے سے قبل رمال کے لئے جن باتوں کا جاننا ضروری ہے ان کا مختصر طور پر ذکر کیا جاتا ہے۔ تفصیل تو آپ انشاء اللہ کتاب میں ہی پڑھیں گے۔

رمال کو چاہئے کہ جب بھی کوئی آسیبی مریض آپ کے

پاس آئے تو قرعہ ڈلوانے سے قبل اگر اس کی جیب یا گلے میں کوئی تعویذ ہو تو اس کو اتروالیں ورنہ رمال کو کسی بھی سائل یا مریض کی تشخیص کرنے میں مایوسی ہوگی۔ یہ ایک خاص نکتہ تھا جس کا جاننا ہر رمال کے لئے ضروری ہے۔

رمال کو چاہیے کہ وہ سائل سے قرعہ ڈلوانے سے قبل اس کو قرعہ ڈالنے کا طریقہ بتادے ورنہ غلط قرعہ ڈالنے کی صورت میں احکامات قطعی غلط آئیں گے اور رمال کو سائل کا احوال معلوم کرنے میں مایوسی ہوگی۔

رمال کو چاہیئے کہ وہ سائل کو یہ تاکید کرے کہ وہ قرعہ ڈالتے وقت اپنا مقصد ذہن میں رکھے۔

اگر کسی سائل یا مریض کا زائچہ بند آئے یعنی خانہ میزان میں جماعت ☷ آجائے یا زائچہ منقلب آئے یعنی خانہ میزان میں طریق ⁞ آجائے تو اسی زائچے سے سائل یا مریض کی تشخیص کرے ورنہ نیا زائچہ لگانے پر حساب غلط آئے گا اور رمال کو مایوسی ہوگی۔ جس شخص کا جی چاہے وہ تجربہ کرسکتا ہے۔

چوری قتل و غارت گری کے معاملات میں رمال کو سخت احتیاط برتنی چاہیئے اور اپنی زبان سے کسی کا نام نہیں بتانا چاہیئے۔ اگر کوئی سائل اس طرح کا آئے تو صاف انکار کردیں۔ اسی میں رمال کی بھلائی ہے۔

زائچہ کشید کرتے وقت کسی ایسے شخص کو اپنے پاس مت بیٹھنے دیں جس پر جنات یا کوئی ذی روح مسلط ہو بلکہ بہتر ہوگا کہ کسی بھی سائل کا زائچہ کشید کرتے وقت رمال تنہائی اختیار کرے اور عام لوگوں کو اپنے پاس نہ بیٹھنے دے۔

ایسے لوگوں کا زائچہ ہرگز نہ لگائیں جو لوگ منکر ہوں اور علم الرمل کو فرضی یا جھوٹا تصور کرتے ہوں۔ اسی طرح بطور دکھاوا یا کسی کا ضمیر معلوم کرنے کے لئے بھی زائچہ کشید نہ کرے۔ ورنہ مایوسی یا کسی نقصان کا امکان ہے۔

## قرعہ ڈالنے کے اوقات

قرعہ ڈالنے کا کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے البتہ نماز کے اوقات میں اور ان اوقات میں جن میں نماز مکروہ ہے قرعہ نہیں ڈالنا چاہیئے۔ اس کے علاوہ جس دن بارش اولے یا طوفان ہو یا قمر در عقرب یا کوئی نحس دن ہو قرعہ نہیں ڈالنا چاہیئے ورنہ کسی بھی سائل کا صحیح احوال معلوم نہ ہو سکے گا۔

☆☆☆☆☆☆☆

# عجیب و غریب فالنامہ

جو لوگ عملیات کو بے اثر جانتے ہیں اور مادہ پرستی میں مبتلا ہیں۔ وہ اس فالنامے کو خاص طور پر آزمائیں۔ انشاء اللہ انہیں بذاتِ خود اس بات کا تجربہ ہو جائے گا کہ ہمارے اکابرین نے عملیات کے کیسے کیسے خزانے بعد والوں کے لئے چھوڑ گئے ہیں۔

جو صاحب کسی بارے میں تذبذب اور کشمکش کا شکار ہوں۔ اور انہیں یہ اندازہ نہ ہو کہ مطلوبہ معاملے میں انہیں کامیابی ملے گی یا ناکامی تو وہ ایسا کریں کہ نیلے رنگ کے سات ڈورے لیکر اپنے سر کے بالوں سے پاؤں کے انگوٹھے تک بالکل صحیح طریقے سے ناپیں۔ ناپ میں کمی بیشی نہ ہونے دیں۔ پوری احتیاط سے ساتھ ناپیں ______ اور اس کے بعد ان دھاگوں کو اپنی مٹھی میں بند کر لیں۔ اور یہ عزیمت سات مرتبہ پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا تَنْشَارُ نِی اَخْبِرْنِی بِاَسْرَارِ الْمَعْلِیِّ وَالْخَفِیِّ بِحَقِّ رُؤْیَاءِ یُوْسُفَ عَلَیْہِ السَّلَامُ وَ بِحُرْمَتِ لَا یَعْلَمُ الْغَیْبَ اِلَّا ھُوَ ۔

اس عزیمت کو سات مرتبہ پڑھ کر اپنی مٹھی کھولیں اور دھاگوں پر دم کر دیں ______ اس کے بعد پھر دوبارہ دھاگوں کو سر کے بالوں سے پاؤں کے انگوٹھے تک ناپیں۔ اگر ½ انچ تک بڑھ جائے تو مطلوبہ معاملے میں کامیابی ہو گی ______ اگر زیادہ بڑھ جائے تو مطلوبہ معاملے میں ناکامی ہو گی۔

دھاگے بحکم خدا بڑھتے ضرور ہیں۔ کم یا برابر کسی صورت میں نہیں رہتے۔

اس فالنامے کا صحیح طریقہ یہ ہے کہ جو صاحب اپنی فال نکلوانا چاہیں ______ وہ لیٹ جائیں۔ اور کوئی دوسرا شخص ان کے دھاگے ناپ کر مذکورہ عمل کریں۔ انشاء اللہ عمل میں ہمیشہ کامیابی ملے گی۔ اور بجانب اللہ کامیابی اور ناکامی کی رہنمائی عطا ہو گی۔

یہ فالنامہ عامل شیخ محمد صوفی میاں قادری نقشبندی کی دریافت ہے۔ طلسماتی دنیا کے قارئین کے لئے بطور خاص پیش کیا جا رہا ہے۔

# علاج بالقرآن



**بہ سلسلہ سورۃ توبہ** اگر کسی کا سابقہ ظالموں یا کافروں سے پڑ جائے یا ظالموں اور کافروں میں سے کسی نے جھوٹا مقدمہ دائر کر دیا ہو تو روزانہ ۱۲ مرتبہ "یا مُذِلَّ الکافرین" پڑھیں ۔ انشاءاللہ ظالموں کے ظلم سے نجات ملے گی۔ اور مقدمہ میں کامیابی نصیب ہوگی ۔ اور مخالفین و معاندین ذلیل و خوار ہوں گے ۔

جس شخص کے سر میں درد ہو اور کسی طرح سکون نہ ہو رہا ہو ۔ اس کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کر دیں ۔ انشاءاللہ سر کا درد غائب ہو جائے گا۔

آیت یہ ہے ۔ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

اسی آیت کو اگر ۱۱ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس شخص کو پلا دیں۔ جو پیٹ کے درد میں مبتلا ہو تو اس کو درد سے نجات مل جائے گی ۔

اگر کوئی فاسق و فاجر شخص یا شرابی اور جواری اس آیت کو باوضو سونے سے پہلے ۱۲ دن تک پڑھیں ۔ انشاءاللہ ۱۱ دن کے عمل سے انشاءاللہ برائیوں اور فسق و فجور سے نجات مل جائے گی ۔

کتنی بھی بھیانک مصیبت ہو ۔ اگر سات دن تک اس آیت کو تین ہزار مرتبہ روزانہ پڑھ لیا جائے تو مصیبت ختم ہو جاتی ہے ۔

اس آیت کا روزانہ پڑھنا تسخیر خلائق کے موثر ثابت ہوتا ہے اگر کوئی شخص اس آیت کا نقش بنا کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لے تو اس کو مقبولیت عامہ نصیب ہو ۔

سورہ توبہ اگر پابندی کے ساتھ کوئی شخص تلاوت کرے تو اس کو حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت نصیب ہوتی ہے ۔

سورۃ توبہ کا نقش مصائب و شدائد سے نجات دلانے میں تیر بہدف ثابت ہوتا ہے ۔ اس سورۃ کے کل اعداد سات لاکھ تین ہزار چھ سو پندرہ ہیں ۔ اور اس سورت کا نقش یہ ہے ۔

۷۸۶

| ۱۷۵۹۰۳ | ۱۷۵۹۰۶ | ۱۷۵۹۱۰ | ۱۷۵۸۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۷۵۹۰۹ | ۱۷۵۸۹۷ | ۱۷۵۹۰۲ | ۱۷۵۹۰۷ |
| ۱۷۵۸۹۸ | ۱۷۵۹۱۲ | ۱۷۵۹۰۴ | ۱۷۵۹۰۱ |
| ۱۷۵۹۰۵ | ۱۷۵۹۰۰ | ۱۷۵۸۹۹ | ۱۷۵۹۱۱ |

اس نقش کو گلاب و زعفران سے لکھ کر اور پانی میں گھول کر اگر ان دو افراد کو پلا دیا جائے جن میں عداوت ہو تو اس نقش کی برکت سے ان کی عداوت دور ہو جائے گی ۔ اور ان کے دلوں میں محبت اور ایک دوسرے کی تڑپ پیدا ہوگی ۔

سورۃ توبہ کا موکل "ہیکائیل" ہے ۔ اگر کوئی شخص روزانہ گیارہ مرتبہ "یا ہیکائیل" پڑھے تو ۴۵ دن میں اس سورۃ کا موکل تابع ہو جاتا ہے ۔ اور پھر عامل اس موکل سے خدمت خلق میں مدد لے سکتا ہے ۔

عمل کی تاثیر و قوت کو برقرار رکھنے کیلئے عامل کو چاہیئے کہ روزانہ ۱۵ مرتبہ "یا ہیکائیل" کا ورد رکھیں ۔ انشاءاللہ موکل قبضے میں رہے گا ۔ اور دنیاوی امور میں اور روحانی علاج و معالجے کے سلسلے میں عامل کی مدد کرتا رہے گا ۔۔۔۔ یہ بات یاد رکھنی چاہیئے کہ قرآنی علوم سے استفادہ کرنے کیلئے ضروری ہے کہ عامل کی نیت اور اسکے خیالات پاک صاف ہوں ۔ عامل ظاہری اور باطنی طہارت سے بہرہ ور ہو ۔ نفس کو گناہوں سے زبان کی لغزشوں سے حتی الامکان اپنی حفاظت کرتا ہو ۔ جبتک عامل اپنے اندر تقوے اور پرہیزگاری کے جوہر پیدا نہیں کریگا اسوقت تک اسمیں قرآن کی روحانی برکتوں سے استفادہ کرنیکی اہلیت پیدا نہیں ہو سکے گی ۔ اسلئے ضروری ہیکہ عامل اپنے اندر کمال بندگی پیدا کرے ۔ اور قرآن حکیم کی تلاوت کو حرز جان بنائے ۔ کم سے کم روزانہ ایک پارے کی تلاوت اور سورہ یٰسین اور سورہ مزمل کی تلاوت ہر عامل کیلئے ضروری ہے ۔



## بقیہ:۔ محفل حاضرات

اس کی کئی وجوہات ہوتی ہیں جو کہ میں پہلے بھی لکھ چکا ہوں۔ ایک تو وہ بزرگ رونا روتے ہیں جو کہ حاضرات کے عامل نہیں ہوتے یعنی بغیر چلہ اور ریاضت کے حاضرات کرتے ہیں اور دوسرے وہ لوگ ہیں جن کو کوئی اچھا معمول نہیں ملتا۔

میں نے ایک ایسے طریقے کا اظہار کر دیا ہے کہ اگر کسی نے تھوڑی سی بھی محنت کی تو انشاء اللہ تمام کام ہوں گے جس کا عامل طالب ہو گا۔ اور سوالوں کے جوابات بھی ۱۰۱ فیصد درست ملیں گے۔

**مزید ہدایات** عامل کو چاہئے کہ مندرجہ ذیل لوگ جن کا ذکر کیا جاتا ہے ان لوگوں پر حاضرات ہرگز ہرگز نہ کرے ورنہ عامل اور معمول دونوں کے لئے خطرہ ہو گا۔

(ا۔ ایسے لوگ جن کے دل کمزور ہوں یا دل و دماغ میں کوئی نقص ہو یا کوئی بیماری وغیرہ ہو مثلاً مرگی وسکتہ وغیرہ

ب:۔ ایسے لوگ جن پر پہلے ہی کسی قسم کا سایہ ہو یا کوئی ذی روح مسلط ہو۔

ج:۔ اگر عالم ارواح میں جاتے ہوئے کوئی شخص ڈر جائے یا کسی کو کوئی تکلیف ہونا شروع ہو جائے۔ جیسے سر میں شدید درد یا دباؤ محسوس ہونے لگے تو نقش فوراً ہٹالیں۔ نقش ہٹاتے ہی عمل موقوف ہو جائیگا۔

د:۔ ۱۴ سال سے کم عمر بچوں پر یہ حاضرات نہ کریں۔ میرا ایک مخصوص طریقہ بھی ہے جسے کوئی شخص نہیں جانتا۔ یہ تمام طریقے حاضرات کی تحقیق کے درمیان مجھ پر خود بخود منکشف ہوئے۔ ایک دن میرے ذہن میں اچانک یہ خیال آیا کہ اس نقش کے اعداد کی قوتوں کو بڑھایا جائے تو پھر ہو سکتا ہے کہ ہر شخص پر یہ حاضرات کھل جائے۔ چنانچہ میں نے اس نقش کو شمسی اعداد سے ترتیب دیا اور تجربہ کیا جو ۹۰ فیصد کامیاب رہا۔ اس نقش کے ٹوٹل ۳۵۶۶ ہیں اور خانہ چہارم میں کسر ہے۔ اس کی زکوٰۃ کا بھی وہی طریقہ ہے جو پہلے لکھا جا چکا ہے یہ اس نقش کی زکوٰۃ اکبر ہو گی۔ اس کا عامل دوسرے کو بھی اجازت دے سکتا ہے۔ پرہیز جلالی جمالی ضروری ہے۔ اس نقش کی قوت پہلے والے نقش سے ہزار گنا زیادہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۱۹۲ | ۱۱۸۴ | ۱۱۹۰ |
|---|---|---|
| ۱۱۸۶ | ۱۱۸۹ | ۱۱۹۱ |
| ۱۱۸۸ | ۱۱۹۳ | ۱۱۸۵ |

## آپ پوچھیں ___ ہم بتائیں گے

قارئین کی پرزور فرمائش پر سوال و جواب کا سلسلہ شروع کیا گیا ہے۔ آپ کسی بھی مسئلے کا شکار ہوں۔ مثلاً ___ بندشِ کاروبار۔ شادی میں رکاوٹ۔ اولاد کا نہ ہونا۔ لڑائی جھگڑا۔ خیر و برکت کی کمی۔ جادو سحر۔ مقدمہ بازی۔ بیماری۔ بیوی کی نافرمانی۔ شوہر کی بے راہ روی۔ لڑکیوں کے رشتے۔ بے روزگاری۔ یا کوئی اور مسئلہ ہو۔ تو اسکے لیے جوابی لفافہ ارسال کریں۔ علم الرمل کے ذریعے آپکی راہنمائی کی جائے گی۔

(۱) خط میں اپنا پورا نام معہ والدہ لکھیں۔

(۲) تاریخ پیدائش یا اندازاً عمر لکھیں۔

(۳) سوال ------

(۴) ایک سے لے کر ۹۶ تک کوئی چار ------ ہندسے لکھیں۔

(مثلاً ۷۔۲۱۔۴۱۔۴۹)

**نوٹ:** ہندسے لکھتے وقت اپنا سوال ذہن میں رکھیں۔ اور ہندسے دائیں طرف سے ان چار خانوں میں لکھیں۔ ☐☐☐☐

(i) جواب طلب امور کے لئے جوابی لفافہ ارسال کریں۔

(ii) ایک وقت میں ایک ہی سوال لکھیں۔ تا کہ جواب دینے میں آسانی ہو۔

برائے رابطہ:

# بابُ الحاضراتُ

باب ۱۰

## آدابِ حاضراتُ

بعض عاملین کو یہ شکایت ہوتی ہے کہ ہم نے بزرگوں کے بتائے ہوئے طریقوں پر عمل کیا۔ لیکن ہمیں ان میں کامیابی نہیں ملی۔ اور حاضرات نہ ہو سکی۔ ایسے لوگ بالعموم حاضرات کے آداب و شرائط سے ناواقف ہوتے ہیں سرسری طور پر کتابیں پڑھ کر حاضرات شروع کر دیتے ہیں اور ناکام ہو جانے کی صورت میں اپنی کوتاہیوں کا احساس کرنے کے بجائے رُوحانی عملیات ہی سے بدظن ہو جاتے ہیں۔ اس لئے ضروری معلوم ہوا کہ حاضرات کے طریقے لکھنے سے قبل ہم "صنم خانۂ عملیات" کے قارئین کو حاضرات کے آداب و شرائط سے آگاہ کر دیں تاکہ انہیں ناکامی کا مُنہ دیکھنا نہ پڑے۔

- سب سے پہلی بات تو یہ ہے کہ عامل اور معمول دونوں باوضو ہوں۔ اور ان کا لباس پاک صاف اور کسی بھی عطر سے معطر ہو۔
- جس طریقے سے حاضرات کی جائے وہ طریقہ ازبر یاد ہو اور صحیح تلفظ اور الفاظ کی صحیح ادائیگی کیساتھ پڑھنے کی قدرت ہو۔
- جس کمرے میں حاضرات کرنی ہو وہ کمرہ پاک و صاف ہو۔ اس کمرے میں کوئی فحش زنا اور شراب نوشی جیسا گناہ ہوتا ہو۔ ٹی، وی نہ چلتا ہو۔ اور کسی بھی طرح کا کوئی فحش کام نہ ہوتا ہو۔
- کمرہ بالکل بند ہو۔ اگر کوئی روشندان یا جنگلا وغیرہ ہو تو حاضرات کے وقت اسے بند کر دینا چاہیئے۔
- کمرے میں کسی طرح کا ایسا کلنڈر نہ ہو۔ جس میں عورت و مرد کی فحش اور برہنہ تصویر ہو۔
- حاضرات کے وقت کمرے میں کوئی بھی شخص سگریٹ نوشی نہ کرے۔ بلکہ بہتر تو یہ ہے کہ جس کمرے میں حاضرات کرنی ہو وہاں ۳ گھنٹے پہلے ہی سے تمباکو نوشی نہ ہو۔
- حاضرات کے وقت کمرے میں کوئی ایسی عورت موجود نہ ہو جس کو ماہواری آ رہی ہو۔ کوئی ایسا مرد یا عورت موجود نہ ہو جس پر غسلِ جنابت واجب ہو۔
- بوقت حاضرات کمرے میں جس ستارے کی ساعت ہو اس کا بخور جلائیں۔ ورنہ پھر لوبان اور اگر بتی جلائیں۔
- عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنی نیت پاک صاف رکھے۔ اور خدمتِ خلق کی نیت سے اور اللہ کی مخلوقات کو فائدہ پہنچانے کی غرض سے حاضرات کرے۔ تماشہ دکھانے کی نیت سے نہیں ہونی چاہیئے۔ اس سے مؤکلین خفا ہو جاتے ہیں۔ اور عامل کو نقصان بھی پہنچا سکتے ہیں۔
- عامل کسی بھی طریقے کی زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد ازراہِ تجربہ کسی بچے پر حاضرات کر سکتا ہے۔ اس وقت بھی کوئی اہم سوال ذہن میں رکھے۔ اور مؤکلین سے ان کا جواب طلب کرے۔
- جس کمرے میں حاضرات کرنی ہو اس میں تاریکی جس قدر ہو گی اس قدر ہی واضح انداز میں حاضرات کا نزول ہو گا۔

رات کو صرف چراغ کی روشنی کافی ہے۔ لائٹ نہ جلائیں اگر جلانی ضروری ہو تو نائٹ بلب جلائیں۔ تیز روشنی کا بلب نہ جلائیں۔

● عامل حاضرات کا اسٹینڈ تیار کرے۔ ایک مٹی کا گھڑا لے یا مٹی کی ہانڈی لے اور اس کو الٹا کر کے قبلے کیطرف رکھدے۔ اس کے اوپر مٹی کا کورا چراغ رکھے۔ کورے چراغ سے مراد یہ ہے کہ اس چراغ کو اس سے پہلے استعمال نہ کیا ہو اور نہ ہی اس کو پانی لگا ہو۔

● چراغ میں جلانے کیلئے نئی روئی کی بتی بنائیں۔ اور سرسوں کا تیل چراغ میں ڈالیں۔ جس حاضرات میں تلوں کے تیل کی شرط ہو۔ اس میں تلوں کا تیل، اور جس حاضرات میں اصلی گھی کی شرط ہو اس میں اصلی گھی ڈالیں۔ جہاں کوئی شرط اور قید نہ ہو وہاں سرسوں کا تیل ہی استعمال کریں۔

● جس حاضرات میں زکوٰۃ کی شرط ہو اس کو بغیر زکوٰۃ ادا کئے نہ کریں۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

● عامل ایک چٹائی بچھا کر حاضرات کا اسٹینڈ مغرب کی جانب قائم کرے۔ خود قبلہ رو بیٹھے۔ اپنی پشت مشرق کی طرف کرے۔ معمول کو اپنی دائیں جانب بٹھائے رُخ اس کا بھی مغرب کی طرف کرے۔ لیکن اس کی پشت گوشۂ شمال کی طرف ہو۔ مریض کو اپنی بائیں جانب بٹھائے اس کا رخ چراغ کیطرف یا نقش حاضرات کی طرف ہو اور پشت گوشۂ جنوب کی طرف ہو۔

● عامل حاضرات کے وقت ثابت اڑد اپنے پاس رکھے اور اس پر عزیمت پڑھنے کے بعد دم کر کے معمول کے سینے کی طرف اچھالتا رہے۔ یہ زکوٰۃ کھولنے کا ایک طریقہ ہے اور تجربتاً مؤثر ثابت ہوتا ہے۔

● حاضرات کھلنے کے بعد معمول انتہائی ادب و احترام کے ساتھ معمول کے ذریعہ اپنا سلام پیش کرے۔ حاضر ہونیکا شکریہ ادا کرے۔ اور اس کے بعد اپنے سوالات اور مطالبات رکھے۔ فراغتِ عمل کے بعد پھر مؤکلین کا شکریہ ادا کرے اور انہیں اچھے الفاظ کے ساتھ رخصت کرے۔

● معمول کا آسیبی اور سحری اثرات سے پاک صاف ہونا ضروری ہے۔ کسی ایسے بچّے کو معمول نہ بنائیں جو آسیب یا سحر کا شکار ہو۔

● کسی حاملہ عورت پر حاضرات نہ کریں۔

● کسی ایسی عورت پر حاضرات نہ کریں جس کے بال کٹے ہوئے ہوں یا جس کے ناخن پر نیل پالش وغیرہ لگا ہوا ہو۔

● کسی مشرک عورت مرد پر حاضرات نہ کریں۔

● معمول ہمیشہ ایسے بچّے کو بنائیں جس کی عمر دس سال سے کم ہو۔ اس سلسلے میں لڑکے یا لڑکی کی کوئی قید نہیں ہے۔ لیکن اگر کسی طریقے سے لڑکے لڑکی کی قید ہو تو اس کا لحاظ کریں۔

● جس بچّے، عورت، مرد کی آنکھ میں کوئی نقص ہو۔ مثلاً آنکھ کا بھینگا پن، یا کوئی ایک آنکھ پتھر کی ہو۔ یا کوئی اور نقص واضح ہو تو اس پر حاضرات نہیں کرنی چاہیئے۔ البتہ بینائی کی کمی گوارہ ہوگی۔ اس کو نقص سے تعبیر نہیں کریں گے۔

● حاضرات کیلئے ایسے بچّے کا انتخاب کرنا چاہیئے جو بالکل صحت مند ہو۔ اور دماغی اعتبار سے بھی اس میں کسی طرح کی کوئی کمی نہ ہو۔ سست، بیمار یا بیوقوف قسم کے بچّوں پر حاضرات نہیں کرنی چاہیئے۔

● حاضرات کرنے کا کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے۔ البتہ نماز کے اوقات میں اور اُن اوقات میں جن میں نماز مکروہ

ہے۔حاضرات نہیں کرنی چاہیئے۔

- ذی الحجہ کی ۹ تاریخ کو اور محرم کی دس تاریخ کو حاضرات نہیں کرنی چاہیئے۔
- جن حاضرات میں دن یا رات کی کوئی قید ہو اس کو ملحوظ رکھنا چاہیئے۔
- بعض حاضرات کے وقت سات طرح کی مٹھائی، پھول، بتاشے، الائچی وغیرہ کی شرط ہوتی ہے اس کو توشۂ حاضرات کہتے ہیں۔ یہ مؤکلین کا صدقہ ہوتا ہے۔ اور حاضرات کے بعد ان چیزوں کا کسی دریا میں ڈالنا ضروری ہوتا ہے۔ دریا قریب میں نہ ہو تو کسی جنگل یا میدان میں جو بستی سے دور ہو رکھ دینا چاہیئے۔
- جن حاضرات میں کسی توشۂ حاضرات کی قید ہو۔ اس حاضرات کو اس توشۂ حاضرات کے بغیر نہ کریں۔ ورنہ مایوسی یا کسی نقصان کا امکان ہے۔
- حاضرات کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ عامل اپنا حصار اپنے اوپر دم کر کے کرے اور معمول اور مریض کا حصار بھی ضروری ہے۔ جو دم کر کے بھی ٹھیک ہے۔ ورنہ حصار کا دائرہ قائم کرے۔ بہرکیف کسی بھی حصار کے ذریعہ خود کو اور معمول مریض کو دائرۂ حفاظت میں لے لینا عامل کیلئے ضروری ہے۔
- یہ بات یاد رکھیں کہ جب عامل کسی بچے پر یا کسی بڑے پر حاضرات کرتا ہے۔ وہ حاضرات کسی نقش کے خانے پر یا کسی جاری ہو یا ہتھیلی یا انگوٹھے پر، پہلے معمول کو چھوٹے چھوٹے تارے جگنو کی مانند نظر آتے ہیں۔ آنکھوں کے سامنے پھر اندھیرا سا چھا جاتا ہے۔ سر اور آنکھیں بھاری ہو جاتی ہیں۔ اس کے بعد حاضرات کھل جاتی ہے۔ اور سب کچھ صاف نظر آنے لگتا ہے۔
- مریض سے مراد، ضرورت مند بھی ہے۔ مثلاً کسی کے گھر سے مال چوری ہو گیا ہے تو اس شخص کو مریض یا ضرورت مند سمجھ کر بچے کے برابر میں بٹھایا جا سکتا ہے۔ یا مثلاً کوئی شخص کسی بھی طرح کی معلومات چاہتا ہے تو اس کو ضرورت مند سمجھ کر معمول کے برابر میں بٹھا سکتے ہیں۔
- حاضرات کی سیاہی تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ کافور کو عرقِ گلاب میں ڈال دیں اور ۲۴ گھنٹے تک ڈالے رکھیں۔ اس کے بعد نئی روئی میں ایک بتی بنائیں اور اس گلاب میں اس کو تربتر کر لیں۔ پھر دو چراغ مٹی کے کورے لیں۔ ایک چراغ نیچے رکھیں۔ اس میں سرسوں کا، تلوں کا یا زیتون کا تیل ڈالیں۔ اور اس بتی کو جلائیں جو عرقِ گلاب میں بھگوئی گئی تھی۔ پھر دوسرے چراغ کو اسی چراغ کے اوپر رکھیں۔ اوپر والے چراغ پر سیاہی جمنے شروع ہو جائے گی۔ اس طریقے کو سیاہی اُپارنا کہتے ہیں۔ اور اسی طرح کاجل بنائے جاتے ہیں۔ یہ سیاہی حاضرات کیلئے انشاءاللہ مفید اور مؤثر ثابت ہوگی۔ اس کے علاوہ اگر کسی خاص عمل میں کوئی خاص طریقہ سیاہی اُپارنے کا درج ہو تو اس کا لحاظ رکھیں۔
- کسی بھی عامل کو ایک دن میں ۳ مرتبہ سے زیادہ ایک طریقے کی حاضرات نہیں کرنی چاہیئے۔ ۳ سے زائد مرتبہ حاضرات کرنے سے مؤکلین بیزار ہو جاتے ہیں۔ اور وہ حاضر ہونا بند کر دیتے ہیں۔
- بعض حاضرات میں پرہیز کی شرط ہوتی ہے۔ اس کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔
- ہر حاضرات کے بعد عامل کے لئے ضروری ہے کہ وہ کچھ نہ کچھ صدقہ ضرور کر لے۔ اور اس کا ثواب بزرگانِ چشت کو پہونچائے۔

● حاضرات کر کے سٹے کے نمبر معلوم کرنا یا کوئی اور ناجائز قسم کی تحقیقات کرنا یا کسی کے عیبوں سے پردے ہٹانا شرعاً ممنوع ہے۔ کسی بھی عامل کے لئے یہ زیبا نہیں ہے کہ وہ ناجائز قسم کی تحقیقات کے لئے یا کسی کو رسوا کرنے کیلئے حاضرات کرے۔

● چوری اور قتل وغارت گری کے معاملات میں بھی عاملین کو احتیاط برتنی چاہیئے۔ اور اپنی زبان سے بھی کسی کا نام نہیں بتانا چاہیئے۔ کسی کو رسوا کرنا یا پوشیدہ حقیقت سے پردے ہٹا کر سماج میں فتنے پھیلانا روحانی عملیات کی بنیادی شرائط کیخلاف ہے۔

ان چند ضروری آداب وشرائط کی وضاحت کے بعد اب ہم حاضرات کے وہ اہم طریقے درج کر رہے ہیں جو اپنی مثال آپ ہیں۔ اس کے علاوہ اور بھی بے شمار طریقے ممکن ہیں۔ کیوں کہ علم ایک ایسا سمندر ہے جس کا کوئی کنارہ نہیں ہے۔ لیکن ہم نے اس بات کی کوشش کی ہے کہ اپنے قارئین کو ان طریقوں سے روشناس کرائیں جو مجرّب اور آزمودہ ہوں۔ اور جن کو اختیار کرنے میں غیر معمولی مشقت برداشت نہ کرنی پڑتی ہوں۔ قارئین خود ہی محسوس کریں گے کہ ہم نے کھلی فیاضی کا مظاہرہ کیا ہے۔ اور مالِ عملیات کو چوراہے پر لٹا دیا ہے۔ اور کسی طرح کے بخل اور خساست کو اپنے قریب پھٹکنے نہیں دیا۔

ہم امید کرتے ہیں کہ قارئین ان طریقوں سے جو دولتِ بیکراں کی حیثیت رکھتے ہیں بھرپور فائدہ اٹھائیں گے اور اللہ کے بندوں کی ان کے ذریعے مدد کریں گے اور ہمیں بھی دعاءِ خیر میں یاد رکھیں گے۔ ہماری دعا ہے کہ حق تعالیٰ ان طریقوں سے کام لینے کی اہل لوگوں کو توفیق دے اور نااہلوں سے اس خزانے کو محفوظ رکھے۔ (آمین)

ایک ضروری بات یہ بھی عرض کردیں کہ ناظرین جس طریقے پر تجربہ کرنا چاہیں اس کو غور وخوض کے ساتھ پڑھیں پھر اس کے ایک ایک جزو اور ایک ایک گوشے کو ذہن میں پوری طرح محفوظ رکھیں۔ اور تمام شرائط وقیود کا لحاظ رکھتے ہوئے اس پر عمل کرنے کا اہتمام کریں۔ عجلت اور جلد بازی میں عملیات کے اہم گوشے نظر انداز ہو جاتے ہیں اور انجام کار عامل کو ناکامی اور مایوسی کے سوا کچھ نہیں ملتا۔ اس لئے تمام ناظرین کو بطور خاص یہ ہدایت کی جاتی ہے کہ وہ عملیاتِ حاضرات کے ایک ایک گوشے پر پوری طرح نظر ڈالیں اور احتیاط اور ذمہ داری کو پوری طرح ملحوظ رکھ کر اس سلسلے میں قدم اٹھائیں۔ انشاء اللہ اکابرین کے تجویز کردہ تمام فارمولے جو ہم نے آپ کے لئے اس باب میں جمع کئے ہیں سب کے لئے مفید اور مؤثر ثابت ہوں گے۔ ان سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ہمیں بھی دعاءِ خیر میں یاد رکھیں ـــــــ اور تمام عاملین کو بھی دعاءِ خیر میں یاد رکھیں جنہوں نے اس فن کے لئے دن رات جدوجہد کر کے اس فن کو سب کے لئے آسان بنا دیا۔ اللہ ان کی قبروں کو نور سے بھر دے اور ہم سب کو "خدمتِ خلق" کی نیت سے اس لائن کی خوبیاں اپنانے کی توفیق دے۔ آمین۔

